| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | عباسی خلیفہ معتضد باللہ کا ایک خط<br>(بنوامیہ لعنت کے مستحق کیوں) |
| مرتب | : | خسرو قاسم |
| صفحات | : | ۲۸ |
| سن اشاعت | : | ۲۰۲۳ء |
| کمپوزنگ اینڈ پرنٹنگ | : | مشکوٰۃ پرنٹرس، علی گڑھ، 9897674550 |

**ملنے کا پتہ**

**Khusro Qasim**

**Ali Academy**

3, Raipura Lodge,

Dodhpur, Aligarh - 202002 (INDIA)

Mob. 08755878084

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض مرتب

اسلامی تاریخ کا ہر واقف کار جانتا ہے کہ خلافت راشدہ کے بعد بنوامیہ کی حکم رانی کا دور ظلم و جبر کا دور تھا،عمر بن عبدالعزیز کا مختصر دور چھوڑ کر باقی تمام اموی حکم رانوں نے دنیاوی طرز حکومت کی ایسی روایت شروع کی جس نے اسلام کی روح کو سخت نقصان پہنچایا۔ اپنے مخالفین کو انھوں نے چن چن کر قتل کیا اور بیت المال کو اپنی ذاتی ملکیت کی حیثیت سے استعمال کیا، جس اسلام نے خلفائے اسلام کو قوم وملت کا خادم قرار دیا تھا، اسی اسلام کا نام لے کر اموی حکم راں عوام کے مالک بن گئے اور ان کو اپنا غلام بنالیا۔ واقعہ کربلا اور واقعہ حرہ انھیں کے دور میں رونما ہوا جس میں بے شمار حرمتیں پامال ہوئیں اور امت میں اس قدر انتشار وافتراق پیدا ہوا کہ آج تک امت مسلمہ کو اتحاد کی لڑی میں پرویا نہیں جاسکا۔

آخر جب اموی حکم رانوں کا ظلم اپنی انتہا کو پہنچ گیا تو اللہ نے ان کے اوپر بنوعباس کو مسلط کردیا اور کسی حد تک اہل بیت نبوی کے آلام ومصائب میں کمی آئی۔ بنوعباس نے خلافت کے ادارے کو ان آلائشوں سے پاک کرنے کی کوشش کی جن سے اس مقدس ادارے کو آلودہ کردیا گیا تھا۔ بنوامیہ کے دور میں سیدنا علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ اور سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد کے ساتھ جو رویہ اپنایا جارہا تھا، اس کو ختم کیا گیا اور اہل اسلام کو بتایا گیا کہ بنوامیہ کے جرائم کیا ہیں۔ امت کے بہت سے لوگ جو ان پر لعن طعن کرتے ہیں، اس کی وجوہات کیا ہیں۔ اسی سلسلے کا ایک مکتوب عباسی خلیفہ معتضد باللہ کا

بھی ہے جو تاریخ کی کئی ایک کتابوں میں موجود ہے۔اس میں تفصیل سے بنوامیہ کے سیاہ کارناموں کوایک ایک کرکے گنایا گیا ہےاوران کے مستحق لعنت ہونے کی وجہ بتائی گئی ہے۔ امید ہے کہ اس تاریخی مکتوب سے بہت سی غلط فہمیوں کا ازالہ ہو جائے گا۔

**طالبِ شفاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم**

**خسرو قاسم**
Assistant Professor
Mechanical Engineering Department,
A.M.U. Aligarh
Phone No.: 08755878084

# كتاب المعتضد بالله فى لعن بنى أمية

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله العلى العظيم، الحليم الحكيم، العزيز الرحيم، المنفرد بالوحدانية، الباهر بقدرته، الخالق بمشيئته وحكمته، الذى يعلم سوابق الصدور، وضمائر القلوب، لا يخفى عليه خافية، ولا يغرب عنه مثقال ذره فى السموات العلاء، ولا فى الارضين السفلى، قد احاط بكل شىء علما، واحصى كل شىء عددا، وضرب لكل شىء أمدا، وهو العليم الخبير والحمد لله الذى برا خلقه لعبادته، وخلق عباده لمعرفته، على سابق علمه فى طاعه مطيعهم، وماضى امره فى عصيان عاصيهم، فبين لهم ما يأتون وما يتقون، ونهج لهم سبل النجاة، وحذرهم مسالك الهلكة، وظاهر عليهم الحجه، وقدم اليهم المعذرة، واختار لهم دينه الذى ارتضى لهم، واكرمهم به، وجعل المعتصمين بحبله والمتمسكين بعروته أولياء ه واهل طاعته، والعاندين عنه والمخالفين له اعداء ه واهل معصيته، ليهلك من هلك عن بينه، ويحيا من حى عن بينه، وان الله لسميع عليم والحمد لله الذى اصطفى محمدا رسوله من جميع بريته، واختاره لرسالته، وابتعثه بالهدى والدين المرتضى الى عباده اجمعين، وانزل عليه الكتاب المبين المستبين، وتاذن له بالنصر والتمكين، وايده بالعز والبرهان المتين، فاهتدى به من اهتدى، واستنقذ به من استجاب له من

العمى، وأضل من ادبر وتولى، حتى اظهر الله امره، وأعز نصره، وقهر من خالفه، وانجز له وعده، وختم به رسله، وقبضه مؤديا لأمره، مبلغا لرسالته، ناصحا لامته، مرضيا مهتديا الى اكرم مآب المنقلبين، واعلى منازل انبيائه المرسلين، وعباده الفائزين، فصلى الله عليه افضل صلاه وأتمها، وأجلها وأعظمها، وأزكاها وأطهرها، وعلى آله الطيبين.

والحمد لله الذى جعل امير المؤمنين وسلفه الراشدين المهتدين ورثه خاتم النبيين وسيد المرسلين والقائمين بالدين، والمقومين لعباده المؤمنين، والمستحفظين ودائع الحكمه، ومواريث النبوه، والمستخلفين فى الامه، والمنصورين بالعز والمنعه، والتأييد والغلبه، حتى يظهر الله دينه عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُونَ. *

وقد انتهى الى امير المؤمنين ما عليه جماعه من العامه من شبهه قد دخلتهم فى اديانهم، وفساد قد لحقهم فى معتقدهم، وعصبية قد غلبت عليها اهواؤهم، ونطقت بها السنتهم، على غير معرفه ولا رويه، وقلدوا فيها قاده الضلالة بلا بينه ولا بصيره، وخالفوا السنن المتبعه، الى الأهواء المبتدعه، قال قَالَ الله عز وجل :وَمَنْ أَضَلُّ مِمّنِ اتّبَعَ هَواهُ بِغَيْرِ هُدىً مِنَ اللّهِ إِنّ اللّهَ لا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّالِمِينَ ، خروجا عن الجماعه، ومسارعه الى الفتنة وإيثارا للفرقة، وتشتيتا للكلمة وإظهارا لموالاة من قطع الله عنه الموالاة، وبتر منه العصمة، واخرجه من الملة، واوجب عليه اللعنه، وتعظيما لمن صغر الله حقه، واوهن امره، واضعف ركنه، من بنى اميه الشجرة الملعونه، ومخالفه لمن استنقذهم الله به من الهلكة، واسبغ عليهم به النعمه، من اهل بيت البركه والرحمه، قال الله عز وجل :يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهِ مَنْ يَشاءُ وَاللّهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ* فأعظم امير المؤمنين ما انتهى

اليـه من ذلک، ورای فی ترک إنکاره حرجا علیه فی الدین، وفسادا لمن قلـده الـلـه امـره مـن الـمسـلـمین، وإهمالا لما أوجبه الله علیه من تقویم الـمخـالفین وتبصیر الجاهلین، واقامه الحجه علی الشاکین، وبسط الید علی العاندین.

وامیر المؤمنین یرجع إلیکم معشر الناس بان الله عز وجل لما ابتعث مـحـمـدا بـدینه، وامره ان یصدع بامره، بدا باهله وعشیرته، فدعاهم الی ربـه، وانـذرهـم وبشـرهـم، ونـصـح لهم وارشدهم، فکان من استجاب له وصـدق قوله واتبع امره نفر یسیر من بنی ابیه، من بین مؤمن بما اتی به من ربـه، وبین ناصر له وان لم یتبع دینه، إعزازا له، وإشفاقا علیه، لماضی علم الله فیمن اختار منهم، ونفذت مشیئته فیما یستودعه ایاه من خلافته وارث نبیـه، فـمؤمـنهم مجاهد بنصرته وحمیته، یدفعون من نابذه، وینهرون من عـاره وعـانـده، ویتـوثـقـون له ممن کانفه وعاضده، ویبایعون له من سمح بـنـصـرتـه، ویتـجسسـون لـه اخبار اعدائه، ویکیدون له بظهر الغیب کما یـکیـدون له برای العین، حتی بلغ المدی، وحان وقت الاهتداء ، فدخلوا فـی دین الله وطاعته وتصدیق رسوله، والایمان به، باثبت بصیره، واحسن هـدی ورغبـه، فـجـعلهم الله اهل بیت الرحمه، واهل بیت الدین -اذهب عـنهم الرجس وطهرهم تَطْهِیراً -ومـعـدن الحکمه، وورثه النبوه وموضع الخلافه، واوجب لهم الفضیلة، والزم العباد لهم الطاعة.

وکـان ممن عانده ونابذه، وکذبه وحاربه من عشیرته، العدد الأکثر، والسـواد الأعـظـم، یتـلـقـونـه بـالتـکـذیـب والتثریب، ویقصدونه بالأذیة والتـخـویف، ویبـادونه بالعداوة، وینصبون له المحاربة، ویصدون عنه من قصده، وینالون بالتعذیب من اتبعه واشدهم فی ذلک عداوة واعظمهم له

مخالفه، واولهم فی كل حرب ومناصبه، لا یرفع علی الاسلام رایه الا كان صاحبها وقائدها ورئیسها، فی كل مواطن الحرب، من بدر واحد والخندق والفتح ابو سفیان بن حرب واشیاعه من بنی امیه، الملعونین فی كتاب الله، ثم الملعونین علی لسان رسول الله فی عده مواطن، وعده مواضع، لماضی علم الله فیهم وفی امرهم، ونفاقهم وكفر أحلامهم، فحارب مجاهدا، ودافع مكابدا، واقام منابذا حتی قهره السیف، وعلا امر الله وهم كارهون، فتقول بالإسلام غیر منطو علیه، واسر الكفر غیر مقلع عنه، فعرفه بذلک رسول اللّه صَلّی اللّهُ عَلَیْهِ وَسَلّمَ والمسلمون، ومیز له المؤلفه قلوبهم، فقبله وولده علی علم منه، فمما لعنهم الله به علی لسان نبیه ص، وانزل به كتابا قوله:

وَالشّجَرَةَ الْمَلْعُونَةَ فِی الْقُرْآنِ وَنُخَوِّفُهُمْ فَما یَزِیدُهُمْ إِلّا طُغْیاناً كَبِیراً ولا اختلاف بین احد انه اراد بها بنی امیه.

(ومنه قول الرسول ع وقد رآه مقبلا علی حمار ومعاویه یقود به ویزید ابنه یسوق به :لعن الله القائد والراكب والسائق) ومنه ما یرویه الرواه من قوله:

یا بنی عبد مناف تلقفوها تلقف الكره، فما هناک جنه ولا نار وهذا كفر صراح یلحقه به اللعنه من الله كما لحقت الّذِینَ كَفَرُوا مِنْ بَنِی إِسْرائِیلَ عَلی لِسانِ داوُدَ وَعِیسَی ابْنِ مَرْیَمَ ذلِکَ بِما عَصَوْا وَكانُوا یَعْتَدُونَ ومنه ما یروون من وقوفه علی ثنیة احد بعد ذهاب بصره، وقوله لقائده :هاهنا ذببنا محمدا واصحابه ومنه الرؤیا التی رآها النبی ص فوجم لها، فما رئی ضاحكا بعدها، فانزل الله :وَما جَعَلْنَا الرُّؤْیَا الّتِی أَرَیْناکَ إِلّا فِتْنَةً لِلنّاسِ ، فذكروا انه رای نفرا من بنی امیه ینزون علی منبره ومنه طرد

رسـول الـلـه صـلـى الـلـه عليه وسلم الحكم بن ابى العاص لحكايته اياه، والـحـقـه الـلـه بدعوه رسوله آيه باقيه حين رآه يتخلج، فقال له :كن كما أنـت، فبقى على ذلک سائر عمره، الى ما كان من مروان فى افتتاحه أول فتنه كانت فى الاسلام، واحتقابه لكل دم حرام سفک فيها او أريق بعدها.

ومـنـه ما انزل الله على نبيه فى سوره القدر :لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِنْ أَلْفِ شَهْـرٍ ، مـن مـلک بنى اميه (ومنه أَنّ رَسُولَ اللّهِ صَلّى اللّهُ عَلَيْهِ وَسَلّمَ دعا بمعاويه ليكتب بامره بين يديه، فدافع بامره، واعتل بطعامه، فقال النبى :لا اشبـع الـلـه بطنه، فبقى لا يشبع،) ويقول :والـلـه مـا اترک الطعام شبعا، ولـكـن اعيـاء (ومنه ان رسول الله ص قال :يـطـلع من هذا الفج رجل من امتـى يحشر على غير ملتى، فطلع معاويه) (ومنه ان رسول الله ص، قال : إذا رايتـم مـعاويه على منبرى فاقتلوه) (ومـنه الحديث المرفوع المشهور انه قال :ان معاويه فى تابوت من نار فى اسفل درک منها ينادى:يا حنان يا منان، الان وقد عصيت قبل وكنت من المفسدين.)

ومـنـه انبـراؤه بـالـمـحـاربة لافـضـل المسلمين فى الاسلام مكانا، واقـدمهـم اليه سبقا، واحسنهم فيه أثرا وذكرا، على بن ابى طالب، ينازعه حـقه بباطله، ويجاهد انصاره بضلاله وغواته، ويحاول ما لم يزل هو وأبوه يـحـاولانـه، من إطفاء نور الله وجحود دينه، و يَأْبَى اللّهُ إِلّا أَنْ يُتِمّ نُورَهُ وَلَوْ كَرِهَ المشركون .

يستهـوى اهل الغباوة، ويموه على اهل الجهاله بمكره وبغيه، (الذين قـدم رسـول الـلـه ص الـخبـر عنهما، فقال لعمار :تـقـتـلـک الفئة الباغيه تـدعوهم الى الجنه ويدعونک الى النار،) مـؤثرا للعاجلة، كافرا بالآجلة، خـارجـا مـن ربـقـه الاسلام، مستحلا للدم الحرام، حتى سفک فى فتنته،

وعلى سبيل ضلالته ما لا يحصى عدده من خيار المسلمين الذابين عن دين الله والناصرين لحقه، مجاهدا لله، مجتهدا فى ان يعصى الله فلا يطاع، وتبطل احكامه فلا تقام، ويخالف دينه فلا يدان وان تعلو كلمه الضلالة، وترتفع دعوه الباطل، وكَلِمَةُ اللّهِ هِىَ الْعُلْيا، ودينه المنصور، وحكمه المتبع النافذ، وامره الغالب، وكيد من حاده المغلوب الداحض، حتى احتمل أوزار تلك الحروب وما اتبعها، وتطوق تلك الدماء وما سفك بعدها، وسن سنن الفساد التى عليه إثمها واثم من عمل بها الى يوم القيامه، وأباح المحارم لمن ارتكبها، ومنع الحقوق أهلها، واغتره الاملاء ، واستدرجه الامهال، والله له بالمرصاد .

ثم مما اوجب الله له به اللعنه، قتله من قتل صبرا من خيار الصحابه والتابعين واهل الفضل والديانه، مثل عمرو بن الحمق وحجر بن عدى، فيمن قتل من أمثالهم، فى ان تكون له العزه والملك والغلبه، ولله العزه والملك والقدره، والله عز وجل يقول :وَمَنْ يَقْتُلْ مُؤْمِناً مُتَعَمِّداً فَجَزاؤُهُ جَهَنَّمُ خالِداً فِيها وَغَضِبَ اللّهُ عَلَيْهِ وَلَعَنَهُ وَأَعَدّ لَهُ عَذاباً عَظِيماً.

ومما استحق به اللعنه من الله ورسوله ادعاؤه زياد بن سميه، جراه على الله، والله يقول :ادْعُوهُمْ لِآبائِهِمْ هُوَ أَقْسَطُ عِنْدَ اللّهِ (وَرَسُولُ اللّهِ صَلّى اللّهُ عليه وسلم، يقول :ملعون من ادعى إلى غير أبيه، أو انتمى الى غير مواليه،) (ويقول :الولد للفراش وللعاهر الحجر،) فخالف حكم الله عز وجل وسنه نبيه ص جهارا، وجعل الولد لغير الفراش، والعاهر لا يضره عهره، فادخل بهذه الدعوة من محارم الله ومحارم رسوله فى أم حبيبه زوجه النبى ص وفى غيرها من سفور وجوه ما قد حرمه الله، واثبت بها قربى قد باعدها الله، وأباح بها ما قد حظره الله، مما لم يدخل على

الاسلام خلل مثله، ولم ينل الدين تبديل شبهه.

ومنه إيثاره بدين الله، ودعاؤه عباد الله الى ابنه يزيد المتكبر الخمير، صاحب الديوك والفهود والقرود، واخذه البيعه له على خيار المسلمين بالقهر والسطوة والتوعيد والإخافة والتهدد والرهبه، وهو يعلم سفهه ويطلع على خبثه ورهقه، ويعاين سكرانه وفجوره وكفره فلما تمكن منه ما مكنه منه، ووطأة له، وعصى الله ورسوله فيه، طلب بثارات المشركين وطوائلهم عند المسلمين، فاوقع باهل الحره الوقيعه التى لم يكن فى الاسلام اشنع منها ولا افحش، مما ارتكب من الصالحين فيها، وشفى بذلك عبد نفسه وغليله، وظن ان قد انتقم من أولياء الله، وبلغ النوى لأعداء الله، فقال مجاهرا بكفره ومظهرا لشركه:

ليت أشياخى ببدر شهدوا
جزع الخزرج من وقع الأسل
قد قتلنا القوم من ساداتكم
وعدلنا ميل بدر فاعتدل
فأهلوا و استهلوا فرحا
ثم قالوا: يا يزيد لا تسل
لست من خندف ان لم انتقم
من بنى احمد ما كان فعل
و لعت هاشم بالملک فلا
خبر جاء، ولا وحى نزل

هذا هو المروق من الدين، وقول من لا يرجع الى الله ولا الى دينه ولا الى كتابه ولا الى رسوله، ولا يؤمن بالله ولا بما جاء من عند الله ثم

من اغلظ ما انتهک، واعظم ما اخترم سفکه دم الْحُسَيْنُ بْنُ عَلِيٍّ وابن فاطمه بنت رسول اللهﷺ مع موقعه من رسول الله صَلّى اللّهُ عَلَيْهِ وَسَلّمَ ومکانه منه ومنزلته من الدين والفضل، وشهاده رسول الله ص له ولأخيه بسيادة شباب اهل الجنه، اجتراء على الله، وكفرا بدينه، وعداوة لرسوله، ومجاهده لعترته، واستهانة بحرمته، فكأنما يقتل به وباهل بيته قوما من كفار اهل الترک والديلم، لا يخاف من الله نقمه، ولا يرقب منه سطوه، فبتر الله عمره، واجتث اصله وفرعه، وسلبه ما تحت يده، واعد له من عذابه وعقوبته ما استحقه من الله بمعصيته.

هذا الى ما كان من بنى مروان من تبديل كتاب الله وتعطيل احكامه، واتخاذ مال الله دولا بينهم، وهدم بيته، واستحلال حرامه، ونصبهم المجانيق عليه، ورميهم اياه بالنيران، لا يألون له إحراقا وإخرابا، ولما حرم الله منه استباحه وانتهاكا، ولمن لجأ اليه قتلا وتنكيلا، ولمن امنه الله به اخافه وتشريدا، حتى إذا حقت عليهم كلمه العذاب، واستحقوا من الله الانتقام، وملئوا الارض بالجور والعدوان، وعموا عباد الله بالظلم والاقتسار، وحلت عليهم السخطه، ونزلت بهم من الله السطوة، اتاح الله لهم من عتره نبيه، واهل وراثته من استخلصهم منهم بخلافته، مثل ما اتاح الله من أسلافهم المؤمنين وآبائهم المجاهدين لاوائلهم الكافرين، فسفک الله بهم دماء هم مرتدين، كما سفک بابائهم دماء آباء الكفره المشركين، وقطع الله دابر القوم الظالمين، والحمد لله رب العالمين ومكن الله المستضعفين، ورد الله الحق الى اهله المستحقين، كما قال جل شانه :وَنُرِيدُ أَنْ نَمُنّ عَلَى الّذِينَ اسْتُضْعِفُوا فِى الْأَرْضِ وَنَجْعَلَهُمْ أَئِمّةً وَنَجْعَلَهُمُ الْوارِثِينَ.

واعلـموا ايها الناس، ان الله عز وجل انما امر ليطاع، ومثل ليتمثل، وحكم ليقبل، والزم الأخذ بسنه نبيه ص ليتبع، وان كثيرا ممن ضل فالتوى، وانتقل من اهل الجهاله والسفاه ممن اتخذوا احبارهم ورهبانهم أربابا من دون الله، وقد قال الله عز وجل :فَقاتِلُوا أَئِمّةَ الْكُفْرِ

فانتهوا معاشر الناس عما يسخط الله عليكم، وراجعوا ما يرضيه عنكم، وارضوا من الله بما اختار لكم، والزموا ما امركم به، وجانبوا ما نهاكم عنه، واتبعوا الصراط المستقيم، والحجه البينه، والسبل الواضحه، واهل بيت الرحمه، الذين هداكم الله بهم بديئا، واستنقذكم بهم من الجور والعدوان أخيرا، واصاركم الى الخفض والأمن والعز بدولتهم، وشملكم الصلاح فى اديانكم ومعايشكم فى ايامهم، والعنوا من لعنه الله ورسوله، وفارقوا من لا تنالون القربه من الله الا بمفارقته.

اللهم العن أبا سفيان بن حرب، ومعاويه ابنه، ويزيد بن معاويه، ومروان بن الحكم وولده، اللهم العن ائمه الكفر، وقاده الضلالة، وأعداء الدين، ومجاهدى الرسول، ومغيرى الأحكام، ومبدلى الكتاب، وسفاكى الدم الحرام.

اللهم انا نتبرأ إليك من موالاه اعدائک، ومن الاغماض لأهل معصيتک، كما قلت :لا تَجِدُ قَوْماً يُؤْمِنُونَ بِاللّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ يُوادُّونَ مَنْ حَادّ اللّهَ وَرَسُولَهُ.

يايها الناس، اعرفوا الحق تعرفوا اهله، وتأملوا سبل الضلالة تعرفوا سابلها، فانه انما يبين عن الناس اعمالهم، ويلحقهم بالضلال والصلاح آباؤهم، فلا يأخذكم فى الله لومه لائم، ولا يميلن بكم عن دين الله استهواء من يستهويكم وكيد من يكيدكم، وطاعه من تخرجكم طاعته الى

معصية ربكم.

ايها الناس، بنا هداكم الله، ونحن المستحفظون فيكم، امر الله ونحن ورثه رسول الله والقائمون بدين الله، فقفوا عند ما نقفكم عليه، وانفذوا لما نأمركم به، فإنكم ما أطعتم خلفاء الله وائمه الهدى على سبيل الايمان والتقوى، وامير المؤمنين يستعصم الله لكم، ويسأله توفيقكم، ويرغب الى الله فى هدايتكم لرشدكم، وفى حفظ دينه عليكم، حتى تلقوه به مستحقين طاعته، مستحقبين لرحمته، والله حسب امير المؤمنين فيكم، وعليه توكله، وبالله على ما قلده من أموركم استعانته، ولا حول لأمير المؤمنين ولا قوه الا بالله والسلام عليكم.

(تاريخ الطبرى، ج١٠، ص ٥٥-٦٢)

☆☆☆☆☆

# بنوامیہ پر لعنت بھیجنے سے متعلق معتضد باللہ کا ایک خط

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سب تعریف اسی اللہ کے لیے ہے جو بزرگ و برتر ہے، علم وحکمت والا ہے، عزت ورحمت والا ہے، جو اپنی وحدانیت میں تنہا و یکتا ہے، اپنی قدرت کے سبب سے غلبہ رکھنے والا ہے، اپنی خواہش وحکمت سے پیدا کرنے والا ہے، سینے میں گزرنے والی اور دلوں کی پوشیدہ باتوں کو جاننا ہے، کوئی خفی سے خفی بات اس سے پوشیدہ نہیں، بلند آسمانوں اور پست زمینوں میں ذرے کے برابر بھی کوئی شے اس سے غائب نہیں کیونکہ ہر شے اس کے احاطہ علم میں ہے، ہر شے اس کے شمار میں ہے، ہر شے کی اس نے غایت مقرر کر دی ہے۔ وہ علم وخبر والا ہے۔

سب تعریف اسی اللہ کے لیے ہے، جس نے اپنی مخلوق کو اپنی عبادت کے لیے پیدا کیا، اپنے بندوں کو اپنی معرفت کے لیے پیدا کیا، مطیع کی طاعت بھی اس کے علم سابق میں ہے، نافرمان کی نافرمانی پر بھی اس کا حکم گزر چکا ہے، اس نے ان سے وہ سب بیان کر دیا جسے وہ کریں اور جس سے وہ بچیں۔ نجات کے راستے بتا دیے، ہلاکت کے راستوں سے ڈرا دیا، ان پر حجت کو غالب کر دیا، ان کے لیے معذرت کو مقدم کیا، جس دین کو خود اس نے پسند فرمایا تھا وہی ان کے لیے منتخب کیا، اس کی وجہ سے ان کا اکرام کیا، اپنی رسی کے پکڑنے والوں اور اپنے کڑے کے تھامنے والوں کو اپنا ولی اور اہل طاعت بنایا، انکار اور مخالفت کرنے والوں کو اپنا دشمن اور اہل معصیت بنایا کہ جو ہلاک ہو وہ بھی دلیل سے ہو اور جو زندہ رہے وہ بھی دلیل سے زندہ رہے۔ بے شک اللہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔

سب تعریف اسی اللہ کے لیے ہے جس نے اپنے رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی تمام مخلوق سے برگزیدہ کیا، انھیں اپنی رسالت کے لیے منتخب کیا، اپنے تمام بندوں کی طرف ہدایت کے لیے پسندیدہ دین کے ساتھ ان کو مبعوث کیا، ان پر نہایت صاف اور واضح کتاب نازل فرمائی، ان کے لیے مدد اور طاقت پہنچانے کا اعلان کیا، غلبہ اور مضبوط دلیل سے ان کی تائید کی، جس نے ہدایت پائی اسی کے سبب سے ہدایت پائی اور وہی نابینائی سے بچا جس نے اسے قبول کرلیا۔ وہ گمراہ ہوا جس نے اس سے پشت پھیری اور روگردانی کی۔ یہاں تک کہ اللہ نے اپنے امر کو غالب فرمایا، اپنی مدد کو غالب کردیا، اور اسے مغلوب کردیا جس نے اس کی مخالفت کی۔ ان سے اپنا وعدہ پورا کردیا۔ ان پر اپنے رسولوں کو ختم کردیا اور انھیں اس حالت میں اٹھالیا کہ وہ اس کا حکم پہنچانے والے، اس کی رسالت کی تبلیغ کرنے والے، اپنی امت کے خیر خواہ، پسندیدہ پلٹنے والوں کے برگزیدہ انجام کی اور اس کے انبیائے مرسلین کے اور اس کے کامیاب بندوں کی منازل میں سے سب سے بہتر منزل کی راہ پانے والے تھے۔ اللہ تعالیٰ ان پر ایسی رحمت نازل کرے جو افضل اور اتم اور بزرگ و برتر اور پاک صاف ہو اور ان کی آل پاک پر۔

سب تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جس نے امیر المومنین اور اس کے نیک اور ہدایت یافتہ بزرگوں کو خاتم النبیین وسید المرسلین کا وارث اور دین کا قائم کرنے والا، اپنے مومن بندوں کے لیے عدل کرنے والا، حکمت کی امانتوں اور نبوت کی میراثوں کا محفوظ کرنے والا بنایا، امت میں خلیفہ بنایا، جن کی مدد وعزت، حفاظت وتائید اور غلبے سے کی گئی کہ اللہ اپنے دین کو تمام دینوں پر غالب کردے، اگرچہ مشرکین کو ناگوار ہو۔

امیر المومنین کو اس شبہے کی خبر پہنچی ہے جس پر عوام کی ایک جماعت ہے کہ ان کے دین میں داخل ہوگیا ہے، اس فساد کی اطلاع ملی ہے جو ان کے عقیدے میں داخل ہوگیا ہے اور اس تعصب سے آگاہی ہوئی ہے، جس پر ان کی نفسانی خواہشیں غالب آگئی ہیں اور جس کو ان کی زبانیں بے سمجھے بوجھے بیان کررہی ہیں۔ اس میں انھوں نے گمراہی کے

پیشوا کی بغیر دلیل اور بے سوچے تقلید کر لی ہے۔ قابل پیروی سنت کی مخالفت کر کے ہوائے بدعت کو اختیار کر لیا ہے۔ اللہ عزوجل کا ارشاد ہے: ''اور اس سے زیادہ گمراہ کون ہوگا جس نے اللہ کی ہدایت کو ترک کر کے اپنی خواہش نفسانی کی پیروی کر لی۔ بیشک اللہ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں کرتا''۔ جنھوں نے جماعت سے نکل کر فتنے کی طرف تیزی سے سبقت کی ہے۔ نا اتفاقی کو اختیار کیا ہے۔ کلمے کو پراگندہ کیا ہے۔

ان لوگوں کی دوستی کو ظاہر کیا ہے جن سے اللہ نے دوستی منقطع کر دی ہے، اس کی پناہ کو منقطع کر دیا ہے، اسے ملت سے نکال دیا اور اس پر لعنت کرنا واجب کر دیا ہے۔

اور اس کی تعظیم کی ہے جس کے حق کو اللہ نے کم کیا ہے، اس کے معاملے کو کمزور کیا ہے، اس کی دیوار کو کمزور کیا ہے، جو بنی امیہ کا شجرہ ملعونہ ہے۔

اور اس کی مخالفت کی ہے جس کی وجہ سے اللہ نے انھیں ہلاکت سے نکالا ہے، جن کی وجہ سے اللہ نے ان پر اپنی بہ کثرت نعمتیں نازل کی ہیں، جو برکت و رحمت کے اہل بیت ہیں۔ اللہ تعالی نے فرمایا: ''اللہ جسے چاہتا ہے اپنی رحمت کے لیے مخصوص کر لیتا ہے اور اللہ فضل والا اور عظمت والا ہے''۔

امیر المونین کو اس کے متعلق جو خبر ملی اس کو اس نے بہت بڑا جانا، اس کا انکار کرنے میں اپنے اوپر دین میں حرج اور اس شخص کے لیے فساد سمجھا جس کے سپرد اللہ نے اپنی حکومت کر دی۔ مخالفین کے درست کرنے میں، جاہلوں کے سمجھانے میں، شک کرنے والوں پر محبت قائم کرنے میں اور منکرین پر دست درازی کرنے میں اللہ نے اس پر جو کچھ واجب کیا اسے بیکار کر دینا سمجھا۔

اے گروہ انسان! امیر المومنین تمہاری طرف اس امر کے ساتھ رجوع ہوتا ہے کہ اللہ تعالی نے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو اپنے دین کے ساتھ مبعوث کیا اور انھیں یہ حکم دیا کہ اس حکم کی اچھی طرح تبلیغ کر دیں جس کو انھوں نے اپنے گھر والوں اور قرابت داروں سے شروع کیا۔ انھیں اپنے پروردگار کی طرف بلایا، ان کو ڈرایا، خوش خبری دی، خیر خواہی کی اور

انھیں نیک راستہ بنایا۔ وہ لوگ جنھوں نے آپ کی دعوت کو قبول کیا، آپ کے قول کی تصدیق کی، آپ کے حکم کا اتباع کیا، وہ ایک قلیل جماعت تھی جو آپ کے والد کی اولاد میں سے تھے۔ بعض وہ تھے کہ آپ کی ان باتوں پر ایمان لائیجو آپ اپنے پروردگار کے پاس سے لائے تھے، ان لوگوں میں بعض وہ تھے کہ آپ کے مددگار تھے۔ اگرچہ انھوں نے آپ کے دین کا اتباع نہیں کیا۔ ان میں سے جسے اللہ نے منتخب کیا وہ اپنے اس علم کی وجہ سے کہ اسے پہلے سے ہے اور جس کے بارے میں اس کی مشیت نافذ ہو چکی ہے کہ خاص اسی کو وہ اپنی خلافت اور اپنے نبی کی میراث سپرد کرے گا۔

ان میں سے جو مومن تھے وہ آپ کی مدد اور حمایت میں پوری کوشش کرنے والے تھے۔ ان لوگوں کو دفع کرتے تھے جو آپ سے مخالفت کریں۔ انھیں جھڑکتے تھے جو آپ کو عیب لگائیں اور آپ سے عداوت کریں۔ وہ لوگ جو آپ کی مدد کرتے تھے، نصرت کرتے تھے، وہ آپ کے قابل اعتماد ہو جاتے تھے، جنھیں آپ کی مدد کی گنجائش ہوتی تھی وہ آپ سے بیعت کر لیتے تھے۔ آپ کے دشمنوں کے حالات کی جستجو کرتے تھے اور پس پشت بھی آپ کے لیے ویسی ہی تدبیر کرتے تھے، جیسی کہ نظر کے سامنے آپ کے لیے کوشاں رہتے تھے۔

یہاں تک کہ مدت پوری ہوگئی، ہدایت پانے کا وقت آ گیا، تو وہ اللہ کے دین، اس کے رسول کی تصدیق، اس پر ایمان لانے میں پوری بصیرت، عمدہ حمایت اور رغبت کے ساتھ داخل ہوئے۔ اللہ نے انھیں اہل بیت کو رحمت اور دین کا مرکز بنا دیا، ان سے ناپاکی کو دور کر دیا اور انھیں ایسا پاک کر دیا جیسا پاک کرنے کا حق ہے۔ ان کو معدن حکمت، وارث نبوت اور موضع خلافت بنا دیا، ان کی فضیلت کو واجب کر دیا اور اپنے بندوں پر ان کی اطاعت لازم کر دی۔

آپ کے خاندان کے وہ لوگ جنھوں نے آپ سے عداوت کی، مخالفت کی، تکذیب کی، آپ سے جنگ کی، ان کی تعداد بہت زیادہ ہے، ان کا گروہ بہت بڑا ہے۔

جو بدگوئی اور تکذیب سے آپ کا مقابلہ کرتے تھے۔ آپ کو ایذا پہنچانے اور دھمکانے کا قصد کرتے تھے، عداوت کی وجہ سے آپ سے جھگڑتے تھے، جنگ قائم کرتے تھے۔ جو آپ کا قصد کرتا تھا اسے آپ سے روکتے تھے اور جو آپ کی پیروی کرتا تھا اسے دکھ پہنچاتے تھے۔

اس بارے میں سب سے زیادہ عداوت کرنے والا، سب سے بڑا آپ کا مخالف اور ان میں سب سے پہلا، ہر ایک جنگ اور ہر لڑائی میں کہ کوئی جھنڈا اسلام کے خلاف بلند نہ ہوتا تھا جو اس کے ہاتھ میں نہ ہوتا ہو۔ بدر واحد وخندق اور فتح مکہ کے ہر مقام جنگ میں جو اس جنگ کا رئیس اور سردار ہوتا تھا وہ بنی امیہ کا ابوسفیان بن حرب اور اس کے گروہ تھے جن پر کتاب اللہ میں لعنت کی گئی۔ جن پر مختلف مقامات ومواضع میں رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی زبان مبارک سے لعنت کی گئی۔ یہ اس لیے ہوا کہ ان کا کفر ونفاق اور ان کا حال پہلے سے اللہ کے علم میں تھا۔ اس نے مجاہد ہوکر جنگ کی، یا مشقت اٹھا کے مدافعت کی یا مخالف بن کر مقیم رہا۔ یہاں تک کہ اسے تلوار نے مغلوب کر دیا، اور اس طرح اللہ کا حکم بلند ہوگیا کہ ان کو ناگوار تھا تو وہ بغیر اس پر اعتقاد رکھنے کے اسلام کا قائل بن گیا اور اس کفر کو پوشیدہ کیے رہا جسے اس نے جدا نہ کیا تھا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مسلمانوں نے اسے پہچان لیا۔ اسے مولفۃ القلوب کے لقب سے ممتاز کر دیا، اور اسے اور اس کے بیٹے کو باوجود اس کا علم رکھنے کے قبول کر لیا۔ ان آیات میں سے جن میں اللہ نے اپنے رسول کی زبان سے ان پر لعنت کی اور اس کے متعلق قرآن میں فرمایا ہے:

**وَالشّجَرَةَ الْمَلْعُونَةَ فِی الْقُرْآنِ وَنُخَوِّفُهُمْ فَما يَزِيدُهُمْ إِلّا طُغْياناً كَبِيراً**

''اور وہ درخت جس پر قرآن میں لعنت کی گئی ہے اور ہم انھیں ڈراتے ہیں، مگر ان میں سوائے زبردست سرکشی کے اور کچھ نہیں بڑھتا''۔

کسی کے درمیان اختلاف نہیں کہ اس سے اللہ کی مراد بنی امیہ ہیں۔

انھیں میں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اس حالت کے متعلق ارشاد ہے جبکہ وہ ایک گدھے پر سوار آ رہا تھا، معاویہ اسے کھینچ رہا تھا۔ اس کا بیٹا یزید اسے ہنکا رہا تھا کہ کھینچنے والے اور سوار پر اور ہانکنے والے پر خدا کی لعنت ہے۔

منجملہ ان کے اس کا یہ قول جسے راوی روایت کرتے ہیں کہ ''اے اولاد عبد مناف، اسے کرہ (گیند) کے لینے کی طرح جلدی لے کیونکہ نہ وہاں جنت ہے اور نہ دوزخ''۔ یہ ایسا صریح کفر ہے جس کی وجہ سے اسے اللہ کی طرف سے لعنت ملتی ہے۔ جیسا کہ بنی اسرائیل میں کفر کرنے والوں کو داؤد اور عیسی بن مریم کی زبان پر ملی۔ یہ اس وجہ سے کہ انھوں نے نافرمانی کی اور وہ لوگ حد سے بڑھا ہی کرتے تھے۔

منجملہ ان کے وہ ہے جو راویوں نے اس کی بصارت جانے کے بعد احد کی گھاٹی پر اس کے کھڑے ہونے اور اس کے اپنے سردار سے کہنے کے متعلق روایت کیا ہے کہ اسی مقام پر ہم نے محمد اور ان کے اصحاب کو دفع کیا تھا۔

منجملہ ان کے وہ خواب ہے جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا جس سے آپ نہایت غمگین ہوئے۔ حتی کہ اس کے بعد آپ ہنستے ہوئے نہیں دیکھے گئے۔ پھر اللہ نے یہ آیت نازل کی: **وما جعلنا الرویا التی أریناک الا فتنة للناس** (اور جو ہم نے آپ کو دکھایا (یعنی معراج) وہ صرف لوگوں کے امتحان کے لیے ہے)۔ راویوں نے بیان کیا کہ آپ نے بنی امیہ کے ایک گروہ کو اپنے منبر پر کودتے ہوئے دیکھا۔

منجملہ ان کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا الحکم بن ابی العاص کو اس حکایت کی وجہ سے مردود کر دینا ہے جبکہ آپ نے اسے دیکھا کہ وہ متردد دین ہے کہ اللہ نے اپنے رسول کی دعوت کے ساتھ اسے باقی رہنے والی نشانی بنا دیا۔ آپ نے اس سے فرمایا کہ ''تو ایسا ہی رہ جیسا کہ ہے''۔ وہ اپنی ساری عمر اسی پر باقی رہا۔ یہاں تک کہ مروان سے سب سے پہلا فتنہ اسلام میں اسی کے افتتاح سے ہوا، اور جو محترم خون اس میں بہایا گیا وہ مروان کے اسباب جمع کرنے سے۔

منجملہ ان کے وہ ہے جواللہ نے اپنے نبی پر سورۃ القدر میں نازل فرمایا ہے کہ:
﴿لیلۃ القدر خیر من الف شھر﴾ شب قدر بنی امیہ کی سلطنت کی ہزار راتوں سے بہتر ہے۔

منجملہ ان کے یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو بلایا کہ وہ آپ کا حکم آپ کے سامنے لکھے مگر اس نے آپ کے حکم کو ٹال دیا اور اپنے کھانے کا بہانہ کر دیا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اللہ اس کے شکم کو پر نہ کرے''۔ وہ ایسا ہی رہا کہ سیر نہ ہوتا تھا اور کہتا تھا کہ بخدا کھانا سیری کے لیے نہیں نازل کیا گیا مگر اس نے تھکا دیا۔

منجملہ ان کے یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اس پہاڑی راستے سے میری امت میں سے ایک شخص نکلے گا جس کا حشر دین کے خلاف ہوگا''۔ یہ معاویہ نکلا۔

منجملہ ان کے یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم لوگ معاویہ کو میرے منبر پر دیکھنا تو اسے قتل کر دینا۔

منجملہ ان کے وہ حدیث مرفوع مشہور ہے کہ آپ نے فرمایا کہ معاویہ آگ کے ایک صندوق میں ہے۔ جو اس کے سب سے نیچے کے درجے میں ہے جو یاحنان یا منان کی صدا لگاتا ہے کہ یا اللہ اس وقت مجھ پر رحم کر، حالانکہ اس کے قبل میں نے نافرمانی کی تھی اور میں مفسدین میں سے تھا۔

منجملہ ان کے آپ کا اس جنگ سے بری ہونا ہے جو ان لوگوں سے کی گئی جو باعتبار مرتبے کے اسلام میں مسلمانوں سے افضل تھے جو سب سے پہلے اس کی طرف سبقت کرنے والے تھے، جن کا اثر ان میں سب سے اچھا تھا۔ یہ علی بن ابی طالب تھے جن سے وہ ان کے حق میں اپنے باطل سے نزاع کرتا تھا، ان کے مددگاروں سے اپنے بے راہوں اور گمراہوں کے ذریعے سے جہاد کرتا تھا اور اسی کا ارتکاب کرتا تھا جس کا ارتکاب وہ اور اس کے باپ کرتے رہے جو اللہ کے نور کو گل کرتا اور اس کے دین کا انکار کرتا تھا۔ حالانکہ اللہ کو سوائے اپنے نور کے پورا کرنے کے اور سب چیزوں سے انکار ہے۔ جو اپنے اس

مکر و بغاوت سے بے وقوفوں کو مائل کرتا تھا، نادانوں کو فریب دیتا تھا جن کے متعلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے سے خبر دے دی ہے۔ آپ نے عمارؓ سے فرمایا کہ تجھے ایک باغی جماعت قتل کرے گی، تو انھیں جنت کی طرف بلائے گا اور وہ تجھے دوزخ کی طرف بلائیں گے۔ جس نے دنیا کو اختیار کیا تھا، آخرت سے اسے انکار تھا، جو اسلام کے حلقے سے خارج تھا، جو حرام خون کو حلال سمجھتا تھا یہاں تک کہ اس نے اپنے فتنے میں اور اپنی گمراہی کے راستے میں ان مسلمانوں کے اتنے خون بہائے جن کا شمار نہیں ہوسکتا، ایسے مسلمانوں کے خون بہائے جو برگزیدہ تھے، اللہ کے دین کے محافظ تھے، اس کے حق کے مدد گار تھے، یہ شخص اللہ سے جہاد کرنے والا، اس امر کی کوشش کرنے والا تھا کہ اللہ کی نافرمانی کی جائے اس کی اطاعت نہ کی جائے، اس کے احکام اس طرح باطل ہو جائیں کہ پھر نہ قائم ہوں۔ اس طرح اس کے دین کی مخالفت ہو کہ پھر دین ہی باقی نہ رہے، گمراہی کا بول بالا ہو، باطل کی دعوت بلند ہو۔ حالانکہ اللہ ہی کا بول بالا ہے، اسی کا دین منصور ہے، اسی کا حکم مانا جاتا ہے اور نافذ ہے اور اسی کا حکم غالب ہے۔ اس شخص کا مکر مغلوب اور باطل ہے جو اللہ سے عداوت کرے۔

یہاں تک کہ اس نے ان تمام جنگوں کے اور جو ان کے بعد ہوئیں، سب کے بار برداشت کیے۔ ان خونوں کا طوق اور جو ان کے بعد ہوئے اپنی گردن میں ڈالا، ایسے فساد کے طریقے ایجاد کیے کہ ان کا بھی گناہ اس پر ہے اور قیامت تک اس کا بھی گناہ اس پر ہے جو اس پر عمل کرے گا۔ ایسے شخص کے لیے اس نے محرموں کو حلال کر دیا جس نے اس کا ارتکاب کیا، اہل حقوق کے حقوق کو روکا، اسے مہلت دینے سے دھوکے میں ڈالا۔ اس کے لیے ڈھیل دینے سے مکاری کی۔ حالانکہ اللہ اس کی گھات میں ہے۔

ان امور میں سے جن کی وجہ سے اللہ نے اس پر لعنت واجب کردی، اس کا ان اہل فضیلت و دیانت نیک صحابہ و تابعین کا قتل کرنا ہے جو صبر کے ساتھ (باندھ کر) قتل کیے گئے، مثلاً عمرو بن الحمق اور حجر بن عدی۔ ان کو محض اس لیے قتل کیا کہ عزت اور ملک اور غلبہ

اسی کا ہو، حالانکہ اللہ ہی کے لیے ملک وقدرت ہے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے: ''جو کسی مومن کو عمداً قتل کرے گا اس کی جزا جہنم ہے جس میں وہ ہمیشہ رہے گا اور اس پر اللہ کا غضب ہے اور لعنت ہے اور اللہ نے اس کے لیے عذاب دردناک تیار کیا ہے۔

منجملہ ان امور کے جن کی وجہ سے وہ اللہ و رسول کی لعنت کا مستحق ہے، اس کا زیاد ابن سمیہ کو اللہ پر جرأت کر کے بیٹا پکارنا ہے حالانکہ اللہ فرماتا ہے کہ ''انھیں ان کے باپ کے نام سے پکارو، یہی اللہ کے نزدیک زیادہ درست ہے''۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: ''وہ شخص ملعون ہے جس نے اپنے باپ کے علاوہ کسی کو باپ بنایا اور اپنے آقا کے سوا اپنے کو کسی اور سے منسوب کیا''، اور فرماتے ہیں کہ ''بیٹا (جو زنا سے ہو) ماں کا ہے اور زانی کی سزا یہ ہے کہ اس پر سنگ باری ہو''۔ اس نے اللہ عزوجل کے حکم کی اور اس کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کی علانیہ مخالفت کی، اولاد کو غیر صاحب الفراش کے لیے کر دیا اور نافرمانی کرنے والے کو اس طرح کر دیا کہ اس کی نافرمانی اسے مضر نہ ہو۔ اپنی اس دعوت کی وجہ سے اس نے اللہ و رسول کے محارم میں سے ام حبیبہ زوجۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم میں ان کے علاوہ دوسرے ان معززین میں جن کو اللہ نے محترم کیا داخل کر دیا۔ ان کے ذریعے سے اس نے وہ قرابت ثابت کی جس کو اللہ نے بعید کیا۔ اس کی وجہ سے وہ امر مباح کر لیا جس کو اللہ نے حرام کیا، جو ان امور میں سے تھا کہ اسلام میں اس کے مثل خلل نہیں آیا اور اس کے مشابہ کوئی دین کو بدلنے والا نہیں ملا۔

منجملہ ان کے اللہ کے دین کے لیے اس کا اپنے بیٹے یزید کو اختیار کرنا ہے اور اللہ کے بندوں کو اس کی طرف دعوت دینا ہے، جو بکثرت شراب خور، متکبر، مرغ والا، بندر والا، چیتے والا تھا۔ اس کا بہترین مسلمانوں سے قہر وغلبہ و دہشت وخوف اور جبر و اکراہ سے اس کی بیعت لینا ہے۔ حالانکہ وہ اس کی نادانی کو جانتا تھا۔ اس کی خباثت وظلم سے آگاہ تھا۔ اس کے نشہ، فسق و فجور اور کفر کو دیکھتا تھا۔ پھر جب اسے وہ قدرت حاصل ہوگئی جو اس نے اپنی طرف سے اسے دی، اس کے لیے اسے درست کر دیا۔ اس کے بارے میں اللہ و

رسول کی نافرمانی کی، تو اس نے مشرکین کا انتقام مسلمانوں سے لینا چاہا۔ اہل حرہ پر ایسا حملہ کیا جس سے بدتر اسلام میں نہیں ہوا۔ اس میں صالحین کے ساتھ جو کچھ کیا گیا اس سے زیادہ فحش نہیں کیا گیا۔ اس کے ذریعے سے اس نے اپنے نفس کے بندوں اور اپنے کینے کو تسکین دی اور یہ گمان کیا کہ اولیاء اللہ سے انتقام لے لیا اور اللہ کے دشمنوں کی منزل کو پہنچ گیا۔ اس نے اپنے کفر کا اعلان کر کے اور شرک کا اظہار کر کے چند اشعار کہے:

**لیت أشیاخی ببدر شهدوا**

**جزع الخزرج من وقع الأسل**

''اے کاش ہمارے وہ آباء واجداد (کفّار) جو بدر میں مارے گئے، وہ زندہ ہوتے تو وہ دیکھ لیتے کہ آل احمد سے ہم نے کیسے انتقام لیا''۔

**قد قتلنا القوم من ساداتکم**

**و عدلنا میل بدر فاعتدل**

''ہم نے تمھاری قوم کے سرداروں کو قتل کر دیا ہے اور اس طرح جنگ بدر کا بدلا لے کر معاملے کو برابر کر دیا ہے''۔

**لست من خندف ان لم انتقم**

**من بنی احمد ما کان فعل**

''اگر آل احمد کی کارگزاریوں کا میں بدلہ نہ پاتا، تو میرا کوئی تعلق بنی خندف سے نہیں ہوتا''۔

**و لعبت هاشم بالملک فلا**

**خبر جاء، ولا وحی نزل**

''بنی ہاشم نے حکومت کے ساتھ کھیل کھیلا ہے ان پر نہ کوئی وحی نازل ہوئی ہے اور نہ کوئی فرشتہ اتر آیا ہے''۔

یہ دین سے ایک طرح سے خروج ہے اور اس شخص کا قول ہے جو نہ اللہ کی طرف رجوع کرتا ہے، نہ اس کے دین کی طرف، نہ اس کی کتاب کی طرف، نہ اس کے رسول کی طرف، نہ اللہ پر ایمان لاتا ہے، نہ اس پر جو اللہ کے پاس سے آیا۔ اس کا شدید ترین جرم اور عظیم ترین قتل حضرت حسین بن علی وابن فاطمہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوں ریزی ہے۔ باوجود ان کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تعلق اور مرتبے کے اور دین میں ان کے مرتبہ وفضیلت کے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ان کے اور ان کے بھائی کے لیے جوانان اہل جنت کی سرداری کی شہادت کے اللہ تعالی پر جرأت کے باعث ان کے دین پر کفر کے سبب، ان کے رسول کی عداوت رکھنے کی بناء پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد کو مشقت میں ڈالنے اور ان کے احترام میں کوتاہی کرنے کی وجہ سے یہ حرکتیں اس سے ہوئیں۔ اہل بیت نبوت کو اس طرح تہہ تیغ کر رہا تھا کہ گویا کفار، ترک و دیلم کی جماعت کو قتل کرتا تھا کہ نہ وہ اللہ کے انتقام سے ڈرتا اور نہ اس کی گرفت کا اندیشہ کرتا تھا۔ اللہ نے اس کی عمر قطع کر دی، اس کی جڑ اور شاخ اکھاڑ دی، جو کچھ اس کے ہاتھ میں تھا چھین لیا اور اس کے لیے اپنے عذاب سے وہ تیار کیا جس کا اللہ کی جانب سے اپنی نافرمانی کی وجہ سے وہ مستحق تھا۔

یہ وہ امور ہیں جو بنی مروان سے سرزد ہوئے جن کی فہرست یہ ہے:

کتاب اللہ کو بدل دینا۔ (یعنی اُس کے معنی کو تبدیل کر دینا)۔

اس کے احکام کو معطل کر دینا۔

اللہ کے مال کو اپنی ذاتی دولت سمجھنا۔

اللہ کے گھر کو منہدم کرنا۔

حرام کو حلال کر لینا۔

خانہ کعبہ پر منجنیق اور اس پر آگ ڈالنا کہ انہیں اس کے جلنے اور تباہ ہونے کی بھی پروا نہ تھی۔

اللہ نے جو حرام کیا اس کو حلال کر لیا، حرام کے مرتکب ہوئے، جس نے اللہ کی پناہ لی

اس کو قتل کرنے اور ہلاک کر ڈالنے میں سرگرم رہے۔

جس کو اللہ نے امن دیا اسے خوف دلاتے رہے۔

عذاب جب ان کے لیے ثابت ہو گیا اللہ کے انتقام کے مستحق ہو گئے، زمین کو ظلم و تعدی سے بھر دیا، اللہ کے بندوں کے ساتھ عام طور پر ظلم و جبر کرنے لگے تو ان پر اللہ کی ناراضی ہوئی، اللہ کی جانب سے ان پر غلبہ نازل کر دیا گیا۔ اللہ نے ان کے لیے اپنے نبی کی اولاد میں سے اور اس کے اہل وراثت میں سے ایسے شخص کو تیار کیا جس نے انھیں اپنی خلافت کے ذریعے سے ان لوگوں سے نجات دی جیسا کہ اللہ نے ان کے اسلاف مومنین اور آباء مجاہدین کو ان کے پیشرو کافروں کے لیے تیار کیا تھا۔ اللہ نے ان کے ذریعے سے ان لوگوں کا خون بہایا تھا جو مرتد ہو گئے تھے، جیسا کہ ان کے آباء کے ذریعے سے ان کے کافر و مشرک آباء کا خون بہایا تھا۔ اللہ نے ظالموں کی جماعت کی جڑ کاٹ دی، اور اللہ ہی کے لیے سب تعریف ہے۔

اللہ نے کمزوروں کو طاقت دے دی۔ اہل حق کو وہ حق دلایا جس کے وہ مستحق تھے۔ جیسا کہ اللہ جل شانہ نے کہا ہے کہ ''ہم چاہتے ہیں کہ ان لوگوں پر احسان کریں جو زمین میں کمزور سمجھے جاتے ہیں، اور انھیں پیشوا بنائیں، اور انھیں وارث بنائیں''۔

لوگو! خوب سمجھ لو اللہ عز و جل نے اسی لیے امر کیا ہے کہ اطاعت کی جائے۔ اسی لیے فرمان نافذ کیا ہے کہ اسے مانا جائے، اسی لیے حکم دیا ہے کہ قبول کیا جائے، اس نے اپنے نبی کی سنت کے اختیار کرنے کو لازم کیا ہے کہ اس کا اتباع کیا جائے۔ جو لوگ گمراہ ہوئے ان میں سے اکثر نے اسے ملتوی کر دیا اور بہت سے اہل جہالت و نادان ہٹ گئے کہ ان لوگوں میں سے تھے جنھوں نے اپنے عالموں اور عابدوں کو اللہ کے سوا اپنا پروردگار بنا لیا تھا۔ حالانکہ اللہ عز و جل کا ارشاد ہے کہ ''کفر کے پیشواؤں سے جہاد کرو''۔

اے گروہ انسان! ان باتوں سے باز آؤ جو اللہ کو تم سے ناراض کرتی ہیں اور ان چیزوں کی طرف رجوع کرو جو تم سے اسے راضی کرتی ہیں۔ خدا سے ان چیزوں پر راضی

رہو جو اس نے تمھارے لیے پسند کیں، اسی کو اختیار کرو جس کا اس نے تمھیں حکم دیا۔ اس سے بچو جس سے اس نے منع کیا۔ راہ راست، دلیل ظاہر، راہ واضح اور ان اہل بیت رحمت کی پیروی کرو جن کی وجہ سے ابتدا میں اللہ نے تمھیں راہ راست دکھائی اور آخر میں تمھیں ظلم و جور سے انہی کی بدولت رہائی دی۔ امن و عافیت اور عزت تک انھیں کے طفیل پہنچایا اور دین و دنیا میں تمھیں نیک خصال کیا۔

اس پر لعنت کرو جس پر اللہ و رسول نے لعنت کی، اس سے مفارقت اختیار کرو جس کی مفارقت کے بغیر تم اللہ کی قربت نہیں حاصل کر سکتے۔

اے اللہ! لعنت کر ابوسفیان بن حرب اور اس کے بیٹے معاویہ پر، یزید ابن معاویہ پر، مروان بن الحکم پر اور اس کے بیٹے پر۔ اے اللہ! لعنت کر کفر کے اماموں، گمراہی کے پیشواؤں، دین کے دشمنوں، رسول سے لڑنے والوں، احکام میں تغیر کرنے والوں، کتاب کے بدلنے والوں اور محترم خون بہانے والوں پر۔

اے اللہ ہم تیرے دشمنوں کی دوستی سے، تیرے گنہگاروں سے چشم پوشی کرنے سے، تیرے سامنے اپنی بیزاری ظاہر کرتے ہیں۔ جیسا کہ تو نے کہا ہے کہ "تو کسی جماعت کو جو اللہ پر اور قیامت پر ایمان لاتی ہے، اس کے افراد کو ایسا نہ پائے گا کہ وہ ان لوگوں سے محبت کریں جو اللہ و رسول کے دشمن ہیں"۔

لوگو ! حق کو پہچانو اور اہل حق کو پہچانو۔ گمراہی کے راستوں میں غور کرو اور ان پر چلنے والوں کو پہچانو۔ کیونکہ لوگوں سے ان کے اعمال صاف صاف بیان کر دیے جاتے ہیں اور ان کے آباء انہیں گمراہی اور نیکی میں مبتلا کرتے ہیں۔

لہٰذا اللہ کے راستے میں تمھیں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت نہ روکے، کوئی طالب خواہش نفسانی جو ہوا و ہوس کا خواستگار ہو کہیں ایسا نہ ہو کہ اللہ کی راہ سے تمہیں بھٹکا دے، کسی ایسے کا مکر جو تم سے مکر کرتا ہے، اس شخص کی اطاعت جس کی فرمانبرداری تمھیں اپنے پروردگار کی نافرمانی تک لے جاتی ہے، اللہ نہ کرے کہ تمہیں اللہ کے دین سے ہٹا دے۔

لوگو! ہماری وجہ سے اللہ نے تمھیں ہدایت دی، ہم ہی تم لوگوں میں اللہ کے حکم کے محافظ ہیں۔ ہم ہی رسول اللہ کے وارث اور اللہ کے دین کو قائم کرنے والے ہیں۔ لہذا اس بات سے واقف ہو جاؤ جس سے ہم تمھیں واقف کرائیں، اس پر عمل کرو جو ہم تمھیں حکم دیں۔ کیونکہ جب تک تم اللہ کے خلفاء کی اور ائمہ ہدی کی بطور ایمان وتقوی کے اطاعت کرتے رہو گے تو امیر المومنین اللہ سے تمہارے لیے گناہوں سے حفاظت کی دعا کرے گا، اس سے تمہاری توفیق کی دعا کرے گا۔ تمہارے نیک ہونے کے لیے اور اپنے دین کی تم پر حفاظت کرنے کے لیے اللہ کی طرف رجوع کرے گا۔ یہاں تک کہ تم اس سے اس حالت میں ملو کہ اس کی اطاعت کے مستحق ہو اور اس کی رحمت کے امیدار بنو۔ اللہ ہی تم میں امیر المومنین کے لیے کافی ہے، اسی پر اس کا بھروسا ہے، تمہارے معاملات میں جو اللہ نے اس کے سپرد کیے ہیں، اسی سے وہ مدد چاہتا ہے، سوائے اللہ کے امیر المومنین کے لیے نہ قوت ہے نہ پناہ۔ والسلام علیکم۔

(تاریخ طبری، جلد ۱۰، ص ۵۵-۶۲)
طبع دار الفکر، بیروت

☆☆☆☆☆